ہوں اور اپنے لئے کوئی جائے پناہ مجھے نظر نہیں آتی اور نہ کوئی بھاگنے کی جگہ۔ میں آپ کے پاس آیا ہوں کہ مجھے کھینچ کر لایا ہے آپ کی عطاء کے شوق نے اور میری بداعمالی حیرانی میں اضافہ کررہی ہے۔ اور آپکی عنایت آباء واجداد کی پشت میں مجھے محیط تھی اور آپکی مہربانی نے رحم مادر میں اور دودھ پینے کی حالت میں میری پرورش کی۔ اور میرے لئے اس کے بعد تعلق اور وسیلہ ہے اللہ کی مخلوق میں سب سے زیادہ سخی پرہیزگار اور متقی شخص یعنی نبی ہدایت سے کہ جن کی سخاوت تمام لوگوں کو محیط ہے اور جو تمام روئے زمین والوں کیلئے شفاعت کرنیوالے اور مقبول الشفاعت ہیں۔ اور جب کوئی بڑھیا آتی تھی کسی ضرورت کے لئے تو آپ اس کی ضرورت پوری ہونے اور لوٹنے تک کھڑے رہتے تھے۔ اور ایسی ہستی ہے کہ جوان کنواری عورتوں سے بھی زیادہ باحیا جو گھر کے پردہ میں رہنے والی ہیں جو الفاء عہد میں کامل ترین پھر سب سے زیادہ قوی اور بہادر تھے۔ اور مصیبتوں کے برداشت کرنے میں سب سے بڑے صابر اور شکرگذار بندہ اور جان قربان کرنے والے اور گریہ وزاری کرنے والے حسین وخوبصورت کشادہ ہاتھ والے چمکتے چہرہ والے بارعب اور جلیل القدر اور اللہ سے بہت ہی ڈرنیوالے تھے۔ جب خوف بڑھ جائیگا اور تمام انبیاء نفسی نفسی بار بار زبان سے کہتے ہوں گے تو آپ کھڑے ہوں گے پھر ایک امت کے بعد دوسری امت آپ کے پاس شفاعت اور مدد کی امید لیکر آئے گی۔ تو آپ اپنے رب سے سجدہ کی حالت میں دعا کرتے رہیں گے (ایسی دعائیں جو ثناء پر مشتمل ہوں گی) یہاں تک کہ کہا جائے گا کہ سر اٹھائیے! تو آپ سر اٹھائیں گے، فرمائیں گے یاالٰہی جسمانی امراض نے میرے ڈھانچہ کو کمزور بنادیا ہے اور مجھے بہت ہی زیادہ دبلا اور کمزور بناڈالا ہے۔ اور میں پرندہ کے بچہ کی طرح ہوگیا ہوں کہ جو اٹھنے کی بھی طاقت نہیں رکھتا اور اڑنے اور تیزی سے بھاگنے کی بھی طاقت نہیں رکھتا۔ میرے پاس بار بار آتے ہیں امراض لوٹ کر اور درد وتکلیف نے مجھے مسل کے رکھدیا ہے۔ اور میں بیمار ہوں لہٰذا میری غلطیاں معاف کردے اور عافیت دے اور شفاء عطا فرما کہ جو درد باقی نہ چھوڑے۔ اور مجھے جھکنے والا اور عاجزی اور انکساری والا غمگین کبیدہ خاطر خشوع کرنیوالا اور خوف والا دل عطاء فرما۔ یاالٰہی تو میرے دل اور پسلیوں میں ایمان کی بشاشت عطا فرما تاکہ میرا دل بھرجائے پرہیزگاری سے۔ اور میں اپنے اعمال کے ذریعہ اپنا اعزاز نہیں چاہتا اور نہ میرے لئے یہ گنجائش ہی ہے کہ میں امید کروں اور توقع قائم کروں۔ لیکن آپ توبہ قبول کرنیوالے ہیں اور یہ بندہ گنہگار ہے اور آپ سخی ہیں نجات کی توقع دلانے والے ہیں۔ اے میرے معبود میری امید میرے گناہوں سے اوپر ہے اور میں جانتا ہوں کہ معاف کردینا یہ بچالے گا خوف ودہشت والے کو۔ اور آپ کا عفو ایک سورج ہے کہ جس کے مقابلہ میں تاریکی ٹھہر نہیں سکتی اور میرا گناہ ایسی تاریکی ہے کہ جو چھٹ جائے گی اس آفتاب کی وجہ سے۔ اور یہی میرے دل کی خواہش ہے اور یہی میرا مطلوب ہے اگر میں نے انھیں حاصل کرلیا تو تمام کامیابیاں حاصل ہوں گی۔ اے خداوند قدوس! حضورؐ کے طفیل سے میری ضرورت پوری فرما اپنے فضل وکرم سے، اے بہت زیادہ رحم کرنے والے اور اے دعاؤں کے سننے والے۔ (آمین)

تمام شد

قدیمی کتب خانہ۔ آرام باغ۔ کراچی

# فیض سُبحانی

شرح اردو

# حُسَامِی


تالیف

حضرت مولانا جمیل احمد صاحب سکروڈوی

استاذِ حدیث وتفسیر دارالعلوم ، دیوبند



قدیمی کتب خانہ۔ مقابل آرام باغ۔ کراچی ۱

عام عربی بول چال، عصری لب و لہجہ اور جدید الفاظ و اصطلاحات و تعبیرات پر ایک جامع بے نظیر کتاب جس کے پڑھنے سے طلبہ کو روزمرہ کے استعمال کے ضروری جملے ذہن نشین ہو جاتے ہیں

مؤلفہ

ندیم الواجدی